دریا کو کوزے میں بند کرنے کی کوشش کی ہے۔ اُردو ناول نویسوں کے بارے میں جو کچھ لکھا گیا ہے اس کے لئے میں عذر خواہ نہیں ہوں۔ اسلئے کہ سوائے پروفیسر ادیس احمد ادیب کے اب تک کسی نے ان میں سے کسی پر کوئی رسالہ تک نہ لکھا تھا۔ اس لئے اس گلشن پُر بہار کی پوری مساحت میرے ہی ذمے رہی۔ آخر اپنے نوجوانوں کو ان نامداروں سے متعارف کرانا تھا، دنیائے ناول میں ان کی صحیح جگہ بتانا تھی اور مشرق و مغرب کے قدیم و جدید کو ایک سلسلے میں منسلک کرنا تھا۔ ان وجوہ کو جی چاہے یوں سمجھئے کہ اپنوں کے گُن گانا تھے۔ ع

لذیذ بود حکایت دراز تر گفتم!

ناشکری ہوگی اگر میں اس تعارف میں ان مصنفین اور مطابع کا ذکر نہ کروں جنھوں نے میرے ایک عریضہ پر اپنی مطبوعات مفت بھیج دیں اور اپنے نیز دوسرے مصنفین کے حالات سے مجھے مطلع فرمایا۔ اس ضمن میں مرزا محمد سعید صاحب، صادق الخیری صاحب، کلیم الدین احمد صاحب، عزیز احمد صاحب، قیسی رامپوری صاحب اور شوکت تھانوی صاحب کی عنایتیں خاص طور سے قابل شکریہ ہیں۔ پروفیسر عبدالقادر سروری، پروفیسر حامد حسن قادری، پروفیسر اعجاز حسین الہ آبادی اور جمیل احمد کنڈھائے پوری کی نوازشیں بھی قابل ذکر ہیں۔ ان حضرات نے صرف اپنی کتابیں ہی نہیں مرحمت فرمائیں بلکہ میرے مقصد کو سراہکر ہمت افزائی بھی فرمائی۔

مطابع میں جامعۂ مکتبہ دلّی، حالی بُک ڈپو دلّی، عصمت بُک ڈپو دلّی؛

اور عمر بھر اس بحر کی غواصی کی تو کنارے کی چند لہریں گن لیں۔ اس اعترافِ شکست اور اقرارِ ناکامی کو ضبطِ تحریر میں لاتے شرم آتی تھی۔ مگر خدا بھلا کرے محبی پروفیسر مسعود حسن رضوی صاحب اور محترمی ڈاکٹر محمد حفیظ سید صاحب کا کہ اُردو ناولوں پر ایک کے حکم نے ۱۹۲۷ء میں ایک بسیط مضمون لکھوا کر میری کم علمی کا ڈھنڈورا پٹوایا اور دوسرے کے فرمان نے ۱۹۴۲ء میں یہ کتاب تحریر کرا کے میری بے بضاعتی کی تشہیر کرائی۔ میرا یہ عذر کہ میری ناقابلیت آشکارا اور میری نااہلی ظاہر ہے دونوں سرکاروں میں مسموع نہ ہوا۔ یہاں بزرگوں کی اطاعت خمیر میں ہے، امتثالِ امر طبیعت ثانیہ ہے، سمعنا و اطعنا کہہ کر سجادے کو مے سے رنگین کر ہی لیا۔ اب ہے تو عذاب و ثواب انھیں سالکانِ ادب ہی کی گردن پر۔ لیکن —— اگر یہ ناچیز تالیف پسند آئے تو ان کی نظرِ مردم شناس کی داد دیجئے، اگر ناپسند ہو تو میری بے بصیرتی پر ماتم کیجئے اور ان کے ساتھ ہمدردی!

بظاہر اس تصنیف کے بعض ابواب میں بیجا ایجاز ہے اور بعض میں ناروا اطناب۔ لیکن اس میں دماغ کا قصور کم ہے، دل کا زیادہ۔ فن کی بحث میں اختصار سے اس لئے کام لیا گیا ہے کہ پروفیسر عبدالقادر سروری نے اپنی دو کتابوں میں اور پروفیسر مجنوں گورکھپوری اور حضرت جمیل احمد کنڈھالے پوی نے اپنی اپنی کتابچوں میں اس وادیٔ خشک کی اچھی طرح پیمائش کر دی تھی۔ انگریزی ناول نویسوں پر قدرے تفصیل سے لکھا گیا ہے۔ اس لئے کہ ہندوستانی ناول کا منبع و مخرج وہی ہے۔ پھر بھی انصاف یہی کہے گا کہ

# پیش لفظ

ادب ایک ایسا ساگر ہے جس میں دنیا جہان کے خیالات کے دریا آ کر گرتے ہیں۔ ان کا سوتا کہیں پھوٹتا ہے، چادرِ آب کہیں بنتی ہے اور چشمہ سارا کہیں جاری ہوتا ہے۔ مشرق کی کوئی ادھوری تخلیل مغرب میں پہنچ کر ایک پورا چمن لگاتی ہے۔ اور جنوب کا کوئی نیم پختہ نظریہ شمال میں آ کر ایک نئے بوستان کی داغ بیل ڈالتا ہے۔ ادب کا صندلی جسم انھیں لامحدود تخیلات کی شریانوں سے مرصع و آراستہ ہے۔ اب اس اُلجھی ڈور میں قصّوں کہانیوں کے سرے کا پتہ لگانا اور ان شاخ در شاخ ندیوں ہیں دامانوں اور نالوں کے شیریں چشموں اور خنک نہروں کی جستجو کرنا، ویسی ہی مشکل بات ہے، جیسی کہ دریائے نیل کے منبع و مخرج کی تلاش و دریافت۔ اس ظلمات کو طے کرنے اور بحرِ ذخار کو عبور کرنے کے لئے خضر سا رہنما اور نوح سا ناخدا چاہیئے۔ ہمارے کہاں ایسے نصیب کہ ان ہادیانِ طریقت جیسے رہبرانِ کامل ملتے۔ ہمیں تو اپنے ہی بل بوتے کے سہارے یہ سارا ہفتخواں طے کرنا پڑا۔ منزلیں سخت وصعب تھیں اور علم کا زاد و راحلہ ساتھ نہ تھا۔ ربع صدی اس جہان کی خاک چھانی تو کچھ نامداروں کے نام معلوم کر لئے

# عنوان

بنام نامی

ذی عزت وشان ، والادودمان

مہاراجکمار محمد محمود حسن خاں صاحب سلمہ اللہ المنان

تعلقدار بسہا

جن کی ادب نوازی نے اس ناچیز تصنیف کو
زیورِ طبع سے آراستہ ہونے کا
موقع دیا

Husaini, 'Alī 'Abbās

# ناول کی تاریخ اور تنقید

Nāvil kī tārīkh aur tanqīd

از

علی عباس حسینی

پبلشر

انڈین بک ڈپو۔ لکھنؤ


بار اول ۲۰۰۰

قیمت چھ روپیے

